## (۱۳)۔ درودِ شاذلی رحمۃ اللہ علیہ

یہ درود شریف حضرت سید ابوالحسن شاذلی رحمۃ اللہ علیہ کے وظائف میں سے ہے جو کہ نہایت کامل ولی اور اللہ کے برگزیدہ بندے تھے۔ ان کا کہنا ہے کہ اس درودِ پاک کو ایک مرتبہ پڑھنے سے ایک لاکھ درود کے برابر ثواب ملتا ہے۔ کثرت سے پڑھنے پر عالمِ بالا کا رُوحانی مشاہدہ ہوتا ہے اور باطنی انوارات حاصل ہوتے ہیں، کسی بھی حاجت روائی کے لیے پانچ سو بار پڑھیں۔ ان شاء اللہ حاجت پوری ہو گی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ النُّوْرِ الذَّاتِیِ

السَّارِیْ فِیْ جَمِیْعِ الْاٰثَارِ وَالْاَسْمَآءِ وَالصِّفَاتِ وَ عَلٰی

اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ ط

''اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو کہ تیرے خاص نور میں سے ہیں۔ ایسا نور جو کہ جاری ہے، تیرے تمام اسماء آثار اور صفات میں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل اور اصحاب پر (بھی درود نازل فرما)۔''

## (۱۴)۔ درودِ شفائے قلوب

جو شخص دل کے کسی مرض میں مبتلا ہو تو، گیارہ (۱۱) دن تک ۳۱۵ مرتبہ بعد نماز فجر پڑھے اور حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے وسیلے سے دُعا مانگے۔

ان شاء اللہ تعالیٰ آرام آ جائے گا۔

کوئی بھی بیماری جو لاعلاج ہو گئی ہو، کسی بھی ڈاکٹر، حکیم یا طبیب سے آرام نہ آئے تو اس درود پاک کو چالیس (۴۰) دن تک ایک سو (۱۰۰) مرتبہ

روزانہ مریض باوضو ہو کر پڑھے اور پانی پر دم کر کے یہ پانی استعمال میں لائے۔تو رسول پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے صدقے میں اللہ تعالیٰ شفائے کاملہ عطا فرمائے گا۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ طِبِّ الْقُلُوْبِ وَدَوَائِهَا وَ عَافِيَةِ الْاَبْدَانِ وَ شِفَآئِهَا وَ نُوْرِ الْاَبْصَارِ وَ ضِيَآئِهَا وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ ۔

''اے اللہ! درود و سلام بھیج ہمارے سردار حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو کہ (غمزدہ) دلوں کے طبیب اور (تکالیف) کی دوا ہیں اور جسموں کی عافیت اور (بیماریوں میں) ان کی شفاء ہیں اور آنکھوں کی روشنی اور چمک ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی اولاد اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر بھی سلامتی ہو۔

## (۱۵)۔درودِ قرآنی

اس درودِ پاک کے الفاظ یہ ہیں

''اے اللہ! قرآن کے حروف کے برابر نبی اکرم محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود بھیج!''

اس لیے اسے درودِ قرآنی کہا جاتا ہے۔

اس درود پاک کے بے پناہ فوائد ہیں۔مختصراً یہ کہ:

اس درود پاک کے پڑھنے سے دل میں حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی بے پناہ محبت پیدا ہو جاتی ہے۔

قرآن پاک کی تلاوت سے پہلے اور آخر میں سات سات مرتبہ پڑھنے سے وہ شخص اور اس کا گھر ہمیشہ خوشحال اور پرسکون رہے گا۔

خشک سالی میں مسجد میں جمع ہو کر اجتماعی طور پر سوا لاکھ مرتبہ یہ درود

شریف پڑھنے سے رحمت خداوندی کا بادل آسمانوں پر چھا کر برس جاتا ہے۔

اس درود شریف کو تین مرتبہ صبح وشام پڑھنے سے اس قدر رحمتیں نازل ہوتی ہیں کہ جو احاطہ گنتی سے باہر ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِ وَ اَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ مَا فِيْ جَمِيْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّبِعَدَدِ كُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا۔

”اے اللہ! درود نازل فرما حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر اور آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر اتنا جتنے کہ قرآنِ پاک میں حروف ہیں اور ہر حرف کے بدلے ایک ہزار بار۔

## (۱۶)۔ درودِ خاص

اس درودِ پاک کی رحمتیں اور برکتیں اور فوائد لکھنا ناممکن ہے، اس درود کو پڑھنے والا ولی اللہ بن جاتا ہے۔

جب بھی کبھی رنج وغم یا اچانک مصیبت نازل ہو جائے تو اس درود شریف کا ورد کریں۔

ان شاء اللہ تعالیٰ تمام مشکلات حل ہو جائیں گی۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا مُحَمَّدُ نُوْرٌ مِّنْ نُوْرِ اللّٰهِ

”اے ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم آپ پر اللہ تعالیٰ کا درود نازل ہو۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اللہ تعالیٰ کے نوروں میں سے ایک نور ہیں“۔

## (۱۷)۔ درودِ سعادت

اس درود شریف کا کمال یہ ہے کہ اس کے پڑھنے والے کو دین ودنیا میں

سعادت و سرفرازی حاصل ہو جاتی ہے۔ علامہ سید احمد دحلان رحمۃ اللہ علیہ نے اس کے بارے میں فرمایا ہے:

"جو شخص خلوصِ دل سے یہ دُرود پاک ایک بار پڑھے گا تو اس کے بدلے میں اسے چھ لاکھ دُرود کا ثواب ملے گا اور جو شخص جمعہ کے روز یہ دُرود ہزار بار پڑھے گا تو اس کا شمار دونوں جہان کے سعادت مندوں میں ہو گا اور اس کا نام ہمیشہ دین و دنیا میں زندہ رہے گا"۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِكَ ۔

اے اللہ! ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر دُرود نازل فرما۔ اس تعداد کے مطابق جو کہ تیرے علم میں ہے ایسا دُرود جو کہ تیری ہمیشہ قائم رہنے والی سلطنت کے ساتھ قائم رہے۔

## (۱۸)۔ دُرودِ عالی قدر

حضرت امام یوسف بنہانی رحمۃ اللہ علیہ، حضرت احمد دحلان رحمۃ اللہ علیہ، حضرت امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ اور حضرت عثمان الدمیاطی رحمۃ اللہ علیہ جیسے بزرگانِ دین اس درود شریف کی شان میں رطبُ اللّسان ہیں اور اس دُرودِ پاک کی تعریف میں کتابیں لکھ دی ہیں۔

یہ دُرود شریف ہر مصیبت، ہر مشکل، ہر بیماری، ہر پریشانی اور دینی اُمور میں فتح و نصرت کی چابی ہے۔ ہر نماز کے بعد اس کے ورد سے ہر کام میں کامیابی ہوتی ہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدِنِ النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ الْحَبِیْبِ عَالِی الْقَدْرِ عَظِیْمِ الْجَاہِ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَصَحْبِہٖ وَسَلِّمْ۔

’’ اے اللہ ! دُرود و سلامتی اور برکت نازل فرما۔ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر جو کہ اُمّی نبی ہیں اور تیرے پیارے حبیب ہیں، بلند قدر اور بلند مرتبے والے ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر سلامتی نازل فرما‘‘۔

## (۱۹)۔ دُرودِ دیدار

(ستر ہزار نیکیاں ستر ہزار دِن)

مزرع الحسنات میں درج ہے کہ:

’’اگر کوئی شخص اس دُرود شریف کو پڑھے تو ستر ہزار فرشتے ایک ہزار دن تک اس شخص کے نامۂ اعمال میں نیکیاں لکھتے رہتے ہیں‘‘۔

پہلی اُمتوں کی عمریں ہزار ہزار سال ہوتی تھیں، اس لیے وہ عبادت بھی زیادہ کرتے تھے۔

اللہ تعالیٰ نے حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی امت کی عمریں تو کم کر دیں لیکن عبادات کا ثواب ہزار گنا کر دیا۔

جذبُ القلوب میں لکھا ہے کہ:

’’جو شخص محبت اور پاکیزگی کے ساتھ ہمیشہ پڑھے گا۔ وہ دیدارِ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف ہوگا‘‘۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضَاهُ لَهُ۔

"اے اللہ! تو حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی آل پر ایسا دُرود نازل فرما جو کہ تجھے محبوب اور پسند ہو۔"

## (۲۰)۔ دُرودِ حبیب

اس درودِ پاک کی کثرت سے اللہ تعالیٰ اور اس کے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی قربت نصیب ہوتی ہے، اس درود پاک کی برکتوں سے بعداز وفات پڑھنے والے کی قبر نور سے روشن ہو جاتی ہے۔

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَارَسُوْلَ اللهِ وَعَلٰى اٰلِكَ وَ اَصْحَابِكَ يَاحَبِيْبَ الله۔

"اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آپ پر درود سلام ہو اور اے اللہ کے حبیب صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم! آپ کی آل اور صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر دُرود و سلام ہو۔"

## (۲۱)۔ دُرودِ نور

سبحان اللہ! یہ دُرود اسمِ اعظم ہے۔

اللہ تبارک وتعالیٰ نے اپنے حبیبِ پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے طفیل ہمارے لیے یہ دُرود اس دنیا میں ظاہر کیا۔ اگر کوئی شخص بغیر مُرشد کے بھی ولی بننا چاہے تو اس دُرودِ پاک کو خوب پڑھے۔

جمعہ کے دن کسی وقت بھی کم از کم سو مرتبہ تو ضرور وِرد کرنا چاہیے، اس دُرود کے پڑھنے سے انشاء اللہ دل میں نور پیدا ہو گا، اسرارِ الٰہی کھلیں گے، اور انوار و تجلیات کا ظہور ہو گا، یہ دُرودِ نور ہے، اس کے ایک ایک حرف میں نُور کے

سمندر سمائے ہوئے ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَسِرِّ الْاَسْرَارِ وَسَیِّدِ الْاَبْرَارِ

"اے اللہ! درود بھیج نبی محترم حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر جو کہ نوروں کے نور ہیں، اور (تمام کائنات کے) رازوں کے جاننے والے ہیں اور نیکوکاروں کے آقا ہیں"۔

## (۲۲)۔ایک مکمل درود شریف

اس کا وِرد دین و دُنیا میں کامیابی کے لیے نسخہ کیمیا ہے، خاص طور پر نمازِ جمعہ کے بعد دست بستہ کھڑے ہو کر مدینہ شریف یا کعبہ شریف کی طرف منہ کر کے اکیلے، گھر والوں یا مجمع میں جیسا بھی ہو یہ درود شریف پڑھیں۔ باقی تمام نمازوں کے بعد بھی اسی طرح پڑھ سکتے ہیں۔

خاص طور پر عورتیں اپنے گھروں میں جتنا بھی زیادہ سے زیادہ پڑھ سکتی ہوں پڑھیں۔

صَلَّی اللّٰہُ عَلَی النَّبِیِّ الْاُمِّیِّ وَعَلٰٓی اٰلِہٖ وَصَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃً وَّسَلَامًا عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللّٰہِ۔

"اے اللہ اپنے اُمّی نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور آلِ نبی صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر درود و سلامتی نازل فرما، اے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم آپ پر درود و سلام"۔

اس درود شریف کے فوائد و برکات احادیث سے منقول ہیں ملاحظہ فرمائیں:

(۱) اس کے پڑھنے والے پر اللہ تعالیٰ اپنی رحمتیں نازل فرماتا ہے۔

(۲) اس پر دو ہزار مرتبہ اپنا سلام بھیجتا ہے۔

(۳) پانچ ہزار نیکیاں اس کے نامۂ اعمال میں لکھ دی جاتی ہیں۔

(۴) اس کے پانچ ہزار گناہ معاف ہو جاتے ہیں۔

(۵) پانچ ہزار درجات بلند کر دیئے جاتے ہیں۔

(۶) اس کے ماتھے پر لکھ دیا جاتا ہے کہ یہ شخص منافق نہیں۔

(۷) اس کی پیشانی پر لکھ دیا جاتا ہے کہ یہ شخص دوزخ کی آگ سے آزاد ہے۔

(۸) اس کو قیامت کے دن شہداء کا مقام عطا ہو گا۔

(۹) جب تک ورد میں مشغول رہے گا اللہ تعالیٰ کے معصوم فرشتے اس پر درود بھیجتے رہیں گے۔

(۱۰) اللہ تبارک و تعالیٰ اس کی تین سو حاجات پوری فرمائے گا۔ دو سو دس (۲۱۰) آخرت میں اور نوے (۹۰) دُنیا میں۔

(۱۱) اس کے دین میں زبردست ترقی ہو گی۔

(۱۲) اولاد میں برکت ہو گی۔

(۱۳) اللہ تعالیٰ اس کو محبوب بنائے گا۔

(۱۴) مخلوق کے دل میں اس کی محبت رکھے گا۔

(۱۵) اس کا ایمان پر خاتمہ ہو گا۔

(۱۶) قبر و حشر میں پناہ میں رہے گا۔

(۱۷) حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی شفاعت نصیب ہو گی۔

(۱۸) قیامت کے دن عرش کے سایہ میں ہو گا۔

(۱۹) حضور پر نور صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم قیامت کے روز اس کے گواہ ہوں گے۔

(۲۰) میزان میں اس کی نیکیوں کا پلّہ بھاری ہوگا۔

(۲۱) قیامت کی پیاس سے محفوظ رہے گا۔

(۲۲) حوضِ کوثر پر حاضری نصیب ہوگی۔

(۲۳) پُل صراط پر آسانی سے گزر جائے گا۔

(۲۴) قیامت میں اس کے لیے نُور ہوگا۔

(۲۵) قیامت میں حضور پر نور رسولِ مقبول صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم اُس کے ساتھ مصافحہ فرمائیں گے۔

(۲۶) رسولِ اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کے نزدیک ہوگا۔

(۲۷) سب سے اعلیٰ اعزاز اُس کا یہ ہوگا کہ فرشتے پڑھنے والے اور اُس کے باپ کا نام لے کر حضور اقدس صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بارگاہ میں عرض کریں گے کہ یا رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم فلاں ابن فلاں آقائے نامدار حبیبِ پروردگار احمدِ مجتبیٰ حضرت محمد مصطفی صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم پر دُرود و سلام عرض کرتا ہے۔ حضور نبی کریم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم ہر مرتبہ جواب میں ارشاد فرمائیں گے۔

(۲۸) فلاں ابنِ فلاں پر میری طرف سے سلام اور اللہ کی رحمت اور اللہ کی برکتیں اس پر نازل ہوں۔

(۲۹) اللہ تعالیٰ اس شخص سے راضی رہے گا۔

**ہدایت:**

ہمارا فرض ہے کہ اپنی بیویوں کو اس بات کا حکم دیں کہ وہ ہر جمعہ کو دُرود شریف اس طرح پڑھیں جس طرح اوپر ذکر کیا گیا ہے۔

جس گھر میں جمعہ کے دن یہ دُرود پڑھا جائے گا، انشاء اللہ تعالیٰ اس گھر

میں رحمتیں ہی رحمتیں برسنے لگیں گی۔

ہم اپنی بیویوں اور بچوں کے متعلق بھی جواب دہ ہیں، انہیں ہدایت کریں کہ کم ازکم پانچ منٹ نکال کر جمعہ کے دن اس کا ورد کریں۔

اللہ تعالیٰ ہم کو نیکی کی توفیق دے۔ آمین۔

## (۲۳)۔ دُرودِ علوم و اسرار

اس دُرود شریف کے پڑھنے والے کی رُوحانی تربیت حضورِ اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم خود فرماتے ہیں:

اس دُرود پاک کو آیت الکرسی کے ساتھ ملا کر پڑھنے سے حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت اور شفاعت نصیب ہوگی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَ سَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ فِیْ کُلِّ لَمْحَۃٍ وَّ نَفْسٍ ط بِعَدَدِ کُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّکَ۔

''اے اللہ! دُرود بھیج اُوپر ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور آلِ محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے، ہر لمحہ میں اور ہر سانس میں اس بڑی تعداد کے مطابق جو صرف تیری ذاتِ باری تعالیٰ کو معلوم ہے''۔

## (۲۴)۔ دُرودِ رُوحی یا دُرودِ قبور

دُرودِ رُوحی کے پڑھنے سے فوت شدہ حضرات کو قبروں میں بہت فائدہ پہنچتا ہے اور ان کے لیے بخشش کا ذریعہ ہے۔

اگر کسی کے والدین فوت ہو چکے ہوں اور وہ حق تعالیٰ جل شانہٗ سے ان

کی بخشش کروا کر اپنا حق ادا کرنا چاہے تو اکتالیس (۴۱) روز اپنے ماں باپ کی قبور پر اس درود پاک کو صبح کے وقت اکتالیس (۴۱) مرتبہ پڑھے اور اللہ تعالیٰ کے حضور ان کی مغفرت کی دعا کرے۔

جس قبرستان میں یہ درُود پاک پڑھا جائے گا تو پورے قبرستان میں ارواح کو عذاب سے نجات حاصل ہوگی۔

لہٰذا جب بھی کوئی قبرستان جائے یا اس کا وہاں سے گزر ہو تو یہ درُود شریف ایک مرتبہ ضرور پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّادَامَتِ الصَّلٰوۃُ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الرَّحْمَۃُ وَ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الْبَرَکَاتُ وَ صَلِّ عَلٰی رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَ صَلِّ عَلٰی صُوْرَۃِ مُحَمَّدٍ فِی الصُّوَرِ وَ صَلِّ عَلٰی اِسْمِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَسْمَآءِ وَ صَلِّ عَلٰی نَفْسِ مُحَمَّدٍ فِی النُّفُوْسِ وَ صَلِّ عَلٰی قَلْبِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُلُوْبِ وَ صَلِّ عَلٰی قَبْرِ مُحَمَّدٍ فِی الْقُبُوْرِ وَ صَلِّ عَلٰی رَوْضَۃِ مُحَمَّدٍ فِی الرِّیَاضِ وَ صَلِّ عَلٰی جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَجْسَادِ وَ صَلِّ عَلٰی تُرْبَۃِ مُحَمَّدٍ فِی التُّرَابِ وَ صَلِّ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِكَ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَ اَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیَّاتِہٖ وَ اَھْلِ بَیْتِہٖ وَ اَحِبَّآئِہٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

"اے اللہ درُود نازل فرما جناب محمد مصطفیٰ ﷺ پر جب تک کہ تیری نماز پڑھی جاتی رہے اور درُود نازل فرما محمد ﷺ پر جب تک کہ تیری رحمت باقی ہے اور درُود نازل فرما جنابِ محمد مصطفیٰ ﷺ پر جب تک کہ تیری برکتیں جاری ہیں، اور درُود نازل فرما رُوحِ محمد مصطفیٰ ﷺ پر جو کہ تمام رُوحوں کے درمیان بہترین رُوح ہے اور درُود نازل فرما چہرۂ اطہر جناب نبی کریم ﷺ پر جو کہ تمام چہروں میں بہترین ہے اور درُود نازل فرما نامِ نبی کریم ﷺ پر جو کہ سب ناموں میں بہترین ہے، اور درُود نازلِ فرما نفسِ محمد مصطفیٰ ﷺ پر جو کہ تمام نفُوس میں بہترین ہے اور درُود نازل فرما قلبِ محمد مصطفیٰ ﷺ پر جو کہ تمام قلوب میں بہترین ہے، اور درُود نازل فرما اُوپر قبر محمد مصطفیٰ ﷺ پر جو کہ تمام قبور میں بہترین ہے، اور روضۂ رسول ﷺ پر درود نازل فرما جو کہ تمام روضوں میں بہترین ہے اور درود نازل فرما جسمِ مبارک محمد مصطفیٰ ﷺ پر جو کہ تمام اجسام میں بہترین ہے اور درُود نازل فرما تربت محمد ﷺ پر جو کہ تمام تربتوں میں بہترین ہے اور درود نازل فرما اُوپر اپنی مخلوق کے بہترین فرد ہمارے آقا حضرت محمد مصطفیٰ ﷺ پر اور اصحاب و ازواج، ذریات و اہل بیت اور احبابِ محمد مصطفیٰ ﷺ پر اور درُود نازل فرما اپنی رحمت کے ساتھ۔ اے اللہ! سب سے زیادہ رحم کرنے والے!"۔

## (۲۵)۔ دُرودِ تنجینا

جو شخص اس درود شریف کو سوتے وقت ایک ہزار بار پڑھے اور باوضو ہی سو جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ کے عمل کے دروان ہی دیدارِ نبی پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے مشرف ہوگا۔

پریشانی، خطرات اور مصائب کے وقت روزانہ ستر (۷۰) مرتبہ پڑھیں، نجات دہندہ ہے، ہر تکلیف کے وقت زیادہ سے زیادہ پڑھا جائے، یہ دُرود شریف تریاق کا حکم رکھتا ہے۔

منہاج الحسنات میں ابن فاکہانی کی کتاب فجرِ منیر سے نقل کیا ہے کہ:

''ایک بزرگ نے کہا کہ میں جہاز پر سوار تھا، جب طوفان کی موجوں سے جہاز ڈوبنے لگا تو مجھ پر غنودگی طاری ہوگئی اس حالت میں مجھے رُسولِ مقبول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زیارت ہوئی اور نبی کریم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے تعلیم فرمایا کہ دُرود تنجینا جہاز کے سوار ہزار بار پڑھیں''۔

ہنوز تین سو تک پڑھنے کی نوبت نہیں پہنچی تھی کہ جہاز ڈوبنے سے بچ گیا اور طوفان سے نجات پائی۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَ تَقْضِیْ لَنَا بِھَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَ تُطَھِّرُ نَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَ تَرْفَعُنَا بِھَا عِنْدَكَ اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَ تُبَلِّغُنَا بِھَا اَقْصَی الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوۃِ وَ بَعْدَ

الْمَمَاتِ اِنَّكَ مُجِیْبُ الدَّعْوَاتِ وَرَافِعُ الدَّرَجَاتِ
وَیَاقَاضِیَ الْحَاجَاتِ وَ یَاکَافِیَ الْمُهِمَّاتِ وَ یَادَافِعَ
الْبَلِیَّاتِ وَ یَا حَلَّ الْمُشْکِلَاتِ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ اَغِثْنِیْ
یَااِلٰهِیْ اِنَّكَ عَلٰی کُلِّ شَیْءٍ قَدِیْرٌ ط

''اے اللہ! ہمارے آقا و مولیٰ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم اور ان کی آل پر ایسا دُرود نازل فرما جس سے ہمیں تمام ڈر خوف اور آفتوں سے نجات حاصل ہو جائے اور جس کی برکت سے ہماری تمام حاجتیں پوری ہو جائیں اور جس کی بدولت ہم تمام گناہوں سے پاک صاف ہو جائیں اور جس کے وسیلے سے ہم تیری بارگاہ میں اعلیٰ درجوں پر فائز ہوں اور جس کے ذریعے ہم زندگانی کی تمام نیکیوں اور مرنے کے بعد تمام اچھائیوں سے بہترین فائدہ حاصل کریں، خدائے بزرگ و برتر! تحقیق تو ہماری دُعاؤں کو قبول فرمانے والا اور ہمارے درجات کو بلند کرنے والا ہے اور ہماری حاجتوں کو پورا کرنے والا اور ہماری بلاؤں کو رفع کرنے والا اور ہماری سخت مشکلات کو حل کرنے والا ہے۔ یا اللہ! میری فریاد سن، میری فریاد سن، میری فریاد سن، بے شک تو ہر چیز پر قادر ہے''۔

## (۲۶)۔ دُرود تاج

دُرودِ تاج بہت ہی خوب صورت، بہت ہی پیارے اور بہت ہی جامع الفاظ میں حضور نبی اکرم رحمۃ اللعالمین محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی تعریف وتوصیف ہے۔

یہ دُرودِ پاک کیا ہے، رحمتوں اور برکتوں کا ایک بے کراں سمندر ہے، بے پناہ فیض و برکات کا سرچشمہ ہے۔

یہ دُرود شریف ایک بار ہی پڑھنے سے بندہ اس کے سحر میں کھو جاتا ہے جوں جوں اس کے الفاظ زبان سے ادا ہوتے جاتے ہیں ایک کیفیت وسرور چھاتا چلا جاتا ہے۔

- یہ دُرودِ پاک پڑھنے والا صاحبِ کشف ہو جاتا ہے۔
- یہ دُرودِ پاک بعد از نمازِ فجر روزانہ سات مرتبہ پڑھنے سے پاک روزی میں اضافہ ہو جاتا ہے۔
- یہ دُرود شریف روزانہ تین مرتبہ پڑھنے سے دشمنوں، ظالم افسروں اور حاکموں کی زیادتی سے آدمی بچ جاتا ہے۔
- یہ دُرود شریف گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کرنے سے جادو یا جن وغیرہ ہو تو چھٹکارا مل جاتا ہے۔

یہ جن صاحب کے ہاں اولاد نہ ہوتی ہو، اکیس (۲۱) چھوہارے لے کر، ہر چھوہارے پر سات مرتبہ دُرود تاج پڑھے اور ہر روز اکیس (۲۱) روز تک ایک چھوہارہ اپنی بیوی کو کھلائے، اکیس (۲۱) روز بعد غسل وطہارت کرے، اور بیوی سے ہم بستر ہو، انشاء اللہ تعالیٰ نیک اولاد ہو گی۔

اگر حمل ٹھہر کر ضائع ہو جاتا ہو یا بچہ پیدا ہوتے ہی فوت ہو جاتا ہو، یا فوت شدہ ہی پیدا ہوتا ہو تو سات دن تک سات مرتبہ روزانہ دُرود تاج پڑھ کر پانی پر دم کرکے بیوی کو پلایا جائے تو انشاء اللہ تعالیٰ مالکِ حقیقی کے فضل اور کرم سے خیر ہو گی۔

درودِ تاج یہ ہے:

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَ مَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ وَالْبُرَاقِ وَ الْعَلَمِ ط دَافِعِ الْبَلَاءِ

وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ وَالْاَلَمِ ؕ اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ
مَّرْفُوْعٌ مَّشْفُوْعٌ مَّنْقُوْشٌ فِي اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ ؕ سَيِّدِ
الْعَرَبِ وَالْعَجَمِ ؕ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ مُّعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ
فِي الْبَيْتِ وَالْحَرَمِ ؕ شَمْسِ الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى صَدْرِ
الْعُلٰى نُوْرِ الْهُدٰى كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ؕ
جَمِيْلِ الشِّيَمِ ؕ شَفِيْعِ الْاُمَمِ ؕ صَاحِبِ الْجُوْدِ
وَالْكَرَمِ ؕ وَاللّٰهُ عَاصِمُهٗ وَ جِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ وَالْبُرَاقُ
مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰى مَقَامُهٗ وَ
قَابَ قَوْسَيْنِ مَطْلُوْبُه ، وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ
وَالْمَقْصُوْدُ مَوْجُوْدُهٗ ؕ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ خَاتِمِ
النَّبِيِّيْنَ شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنِ رَحْمَةٍ
لِّلْعَالَمِيْنَ رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ
شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ سِرَاجِ السَّالِكِيْنَ مِصْبَاحِ
الْمُقَرَّبِيْنَ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاكِيْنَ ؕ
سَيِّدِ الثَّقَلَيْنِ نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ اِمَامِ الْقِبْلَتَيْنِ وَ
سِيْلَتِنَا فِي الدَّارَيْنِ ؕ صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ مَحْبُوْبِ
رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَ رَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ جَدِّ الْحَسَنِ
وَالْحُسَيْنِ مَوْلٰنَا وَ مَوْلَى الثَّقَلَيْنِ ؕ اَبِي الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ
اِبْنِ عَبْدِ اللّٰهِ ؕ نُوْرٍ مِّنْ نُوْرِ اللّٰهِ ؕ يَاَيُّهَا الْمُشْتَاقُوْنَ
بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ سَلِّمُوْا
تَسْلِيْمًا ؕ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ

سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ ۔

## درودِ اعلیٰ

یہ درودِ پاک میرے معمولات میں سے ہے، میں نے اس کو دلائل الخیرات سے ملخص کیا ہے جو کوئی اس کو روزانہ پڑھے گا۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کو تمام دلائل الخیرات کے پڑھنے کا ثواب ملے گا۔

درودِ پاک یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ قَطَرَاتِ الْاَمْطَارِ ٥ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ اَوْرَاقِ الْاَشْجَارِ وَ جَمِيْعِ الثِّمَارِ ٥ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ الرِّمَالِ ٥

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا تَنَفَّسَتُ الْاَرْوَاحُ مُنْذُ خَلَقْتَهَا ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْجِبَالِ وَالنَّبَاتِ وَالْحَصٰى ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ كُلِّ شَيْءٍ فِى الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا دَامَتِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةُ ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

عَدَدَ مَا كَانَ وَمَا يَكُوْنُ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ اٰيَاتِ الْقُرْاٰنِ وَحُرُوْفِهٖ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ الْاَحْيَاءِ وَالْاَمْوَاتِ وَ عَدَدَ مَا خَلَقْتَ مِنْ حِيْطَانٍ وَّطَيْرٍ وَّنَمْلٍ وَّنَحْلٍ وَّحَشَرَاتٍ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْيَا وَ مِلْءَ الْاٰخِرَةِ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا هُوَ اَهْلُهٗ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ فِيْ كُلِّ وَقْتٍ وَّحِيْنٍ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ خَلْقِكَ وَرِضَاءَ نَفْسِكَ وَزِنَةَ عَرْشِكَ وَمِدَادَ كَلِمَاتِكَ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ مَا فِيْ عِلْمِكَ صَلٰوةً دَائِمَةً بِدَوَامِ مُلْكِكَ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ فِي الْاَوَّلِيْنَ وَ الْاٰخِرِيْنَ وَ فِي الْمَلَاءِ الْاَعْلٰى اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ○

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

بَحْرِ اَنْوَارِكَ وَ مَعْدِنِ اَسْرَارِكَ وَ لِسَانِ حُجَّتِكَ وَ عُرُوْسِ مَمْلُكَتِكَ وَ اِمَامِ حَضْرَتِكَ وَ خَاتِمِ اَنْبِيَائِكَ صَلٰوةً تَدُوْمُ بِدَوَامِكَ وَ تَبْقٰى بِبَقَائِكَ صَلٰوةً تُرْضِيْكَ وَ تُرْضِيْهِ وَ تَرْضٰى بِهَا عَنَّا يَارَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ صُفُوْفِ الْمَلٰئِكَةِ وَ تَسْبِيْحِهِمْ وَ تَقْدِيْسِهِمْ وَ تَحْمِيْدِهِمْ وَ تَمْجِيْدِهِمْ وَ تَكْبِيْرِهِمْ وَ تَهْلِيْلِهِمْ مِّنْ يَّوْمٍ خَلَقْتَ الدُّنْيَا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ النُّجُوْمِ فِى السَّمَآءِ مِنْ يَّوْمٍ خَلَقْتَ الدُّنْيَآ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۝

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ كُلِّ شَعْرَةٍ فِىْ اَبْدَانِهِمْ وَ فِىْ وُجُوْهِهِمْ وَ عَلٰى رُؤُسِهِمْ مُنْذُ خَلَقْتَ الدُّنْيَا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ ۝

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ كُلِّ قَطْرَةٍ قَطَرَتْ مِنْ سَمٰوٰتِكَ اِلٰى اَرْضِكَ مِنْ يَّوْمٍ خَلَقْتَ الدُّنْيَا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ ۝

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ

عَدَدَ نُجُوْمِ السَّمَآءِ مِنْ يَّوْمَ خَلَقْتَ الدُّنْيَا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ ٥

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ اَمْوَاجِ بِحَارِكَ مِنْ يَوْمَ خَلَقْتَ الدُّنْيَا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ ٥

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ عَدَدَ خُطَاهُمْ عَلٰى وَجْهِ الْاَرْضِ مِنْ يَّوْمَ خَلَقْتَ الدُّنْيَآءِ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ فِىْ كُلِّ يَوْمٍ اَلْفَ مَرَّةٍ ۔



# اللہ تعالیٰ کے اسمائے مبارک

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

ھُوَ اللّٰہُ الَّذِیْ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ الرَّحْمٰنُ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلرَّحِیْمُ | اَلْمَلِکُ | اَلْقُدُّوْسُ | اَلسَّلَامُ | اَلْمُؤْمِنُ |
| اَلْمُهَیْمِنُ | اَلْعَزِیْزُ | اَلْجَبَّارُ | اَلْمُتَکَبِّرُ | اَلْخَالِقُ |
| اَلْبَارِئُ | اَلْمُصَوِّرُ | اَلْغَفَّارُ | اَلْقَهَّارُ | اَلْوَهَّابُ |
| اَلرَّزَّاقُ | اَلْفَتَّاحُ | اَلْعَلِیْمُ | اَلْقَابِضُ | اَلْبَاسِطُ |
| اَلْخَافِضُ | اَلرَّافِعُ | اَلْمُعِزُّ | اَلْمُذِلُّ | اَلسَّمِیْعُ |
| اَلْبَصِیْرُ | اَلْحَکَمُ | اَلْعَدَلُ | اَللَّطِیْفُ | اَلْخَبِیْرُ |
| اَلْحَلِیْمُ | اَلْعَظِیْمُ | اَلْغَفُوْرُ | اَلشَّکُوْرُ | اَلْعَلِیُّ |
| اَلْکَبِیْرُ | اَلْحَفِیْظُ | اَلْمُقِیْتُ | اَلْحَسِیْبُ | اَلْجَلِیْلُ |
| اَلْکَرِیْمُ | اَلرَّقِیْبُ | اَلْمُجِیْبُ | اَلْوَاسِعُ | اَلْحَکِیْمُ |
| اَلْوَدُوْدُ | اَلْمَجِیْدُ | اَلْبَاعِثُ | اَلشَّهِیْدُ | اَلْحَقُّ |
| اَلْوَکِیْلُ | اَلْقَوِیُّ | اَلْمَتِیْنُ | اَلْوَلِیُّ | اَلْحَمِیْدُ |
| اَلْمُحْصِیْ | اَلْمُبْدِئُ | اَلْمُعِیْدُ | اَلْمُحْیِیْ | اَلْمُمِیْتُ |
| اَلْحَیُّ | اَلْقَیُّوْمُ | اَلْوَاجِدُ | اَلْمَاجِدُ | اَلْوَاحِدُ |
| اَلْاَحَدُ | اَلصَّمَدُ | اَلْقَادِرُ | اَلْمُقْتَدِرُ | اَلْمُقَدِّمُ |
| اَلْمُؤَخِّرُ | اَلْاَوَّلُ | اَلْاٰخِرُ | اَلظَّاهِرُ | اَلْبَاطِنُ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْوَالِیُّ | الْمُتَعَالُ | الْبَرُّ | التَّوَّابُ | الْمُنْعِمُ |
| الْمُنْتَقِمُ | الْعَفُوُّ | الرَّؤُوْفُ | الْمَالِكُ الْمُلْكِ | |
| ذُوالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ | الرَّبُّ | الْمُقْسِطُ | الْجَامِعُ | الْغَنِیُّ |
| الْمُغْنِیُّ | الْمُعْطِیْ | الْمَانِعُ | الضَّآرُّ | النَّافِعُ |
| النُّوْرُ | الْهَادِیْ | الْبَدِیْعُ | الْبَاقِیْ | الْوٰرِثُ |
| الرَّشِیْدُ | الصَّبُوْرُ | | | |

## حضور پاک صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے اسمائے مبارک

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُحَمَّدٌ | اَحْمَدُ | حَامِدٌ | مَحْمُوْدٌ | قَاسِمٌ |
| عَاقِبٌ | فَاتِحٌ | خَاتِمٌ | حَاشِرٌ | مَاحٍ |
| دَاعٍ | سِرَاجٌ | رَشِیْدٌ | مُنِیْرٌ | بَشِیْرٌ |
| نَذِیْرٌ | هَادٍ | مَهْدٍ | رَسُوْلٌ | نَبِیٌّ |
| طٰهٰ | یٰسٓ | مُزَّمِّلٌ | مُدَّثِّرٌ | شَفِیْعٌ |
| خَلِیْلٌ | كَلِیْمٌ | حَبِیْبٌ | مُصْطَفٰی | مُرْتَضٰی |
| مُجْتَبٰی | مُخْتَارٌ | نَاصِرٌ | مَنْصُوْرٌ | قَآئِمٌ |
| حَافِظٌ | شَهِیْدٌ | عَادِلٌ | حَكِیْمٌ | نُوْرٌ |
| حُجَّةٌ | بُرْهَانٌ | اَبْطَحِیٌّ | مُؤْمِنٌ | مُطِیْعٌ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُذَکِّرٌ | وَاعِظٌ | اَمِیْنٌ | صَادِقٌ | مُصَدِّقٌ |
| نَاطِقٌ | صَاحِبٌ | مَکِّیٌّ | مَدَنِیٌّ | عَرَبِیٌّ |
| هَاشِمِیٌّ | تِهَامِیٌّ | حِجَازِیٌّ | نَزَارِیٌّ | قُرَشِیٌّ |
| مُضَرِیٌّ | اُمِّیٌّ | عَزِیْزٌ | حَرِیْصٌ | رَؤُفٌ |
| رَحِیْمٌ | یَتِیْمٌ | غَنِیٌّ | جَوَّادٌ | فَتَّاحٌ |
| عَالِمٌ | طَیِّبٌ | طَاهِرٌ | مُطَهَّرٌ | خَطِیْبٌ |
| فَصِیْحٌ | سَیِّدٌ | مُنْتَقِیٌّ | اِمَامٌ | بَآرٌّ |
| شَافٍ | مُتَوَسِّطٌ | سَابِقٌ | مُتَصَدِّقٌ | مَهْدِیٌّ |
| حَقٌّ | مُبِیْنٌ | اَوَّلٌ | اٰخِرٌ | ظَاهِرٌ |
| بَاطِنٌ | رَحْمَةٌ | مُحَلِّلٌ | مُحَرِّمٌ | اٰمِرٌ |
| نَاهٍ | شَکُوْرٌ | قَرِیْبٌ | مُنِیْبٌ | مُبَلِّغٌ |
| طٰسٓ | حٰمٓ | حَبِیْبٌ | اَوْلٰی | |

وَصَلَّی اللّٰهُ عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ
عَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ
سُبْحَانَ رَبِّکَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا یَصِفُوْنَ وَسَلَامٌ عَلَی
الْمُرْسَلِیْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ ۔



# آئینہ محبت

جس کے پڑھنے سے اللہ تعالیٰ اور رسول خداصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت پیدا ہوتی ہے۔

اگر آپ اللہ تعالیٰ سے محبت کرنا چاہتے ہیں، اگر آپ رسول خداصلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی محبت حاصل کرنا چاہتے ہیں، اگر آپ اہل اللہ کی محبت کے سچے واقعات پڑھنا چاہتے ہیں، اگر منازل سلوک طے کرنا چاہتے ہیں۔

## تو آپ

آئینہ محبت کا ضرور مطالعہ کیجئے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آپ کے مقاصد پورے ہونگے۔ لکھائی چھپائی عمدہ، کاغذ بہترین اور سرورق دیدہ زیب اور خوبصورت ہدیہ کتاب بہت ہی مناسب آج ہی منگوائیں۔

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(CD) 3-2/75
مورخہ 19-12-1978 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا وہیلہ
شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل وضلع فیصل آباد

# فضائل قرآن مجید

جس میں قرآن مجید کی تلاوت کے مکمل آداب، احادیث صحیحہ اور آیات مقدسہ سے ثابت شدہ ثواب و درجات اور اولیاء کرام اور صوفیائے عظام کے تلاوت کے متعلقہ واقعات نہایت محنت، جانفشانی اور عرق ریزی سے درج کیے ہیں۔

اس کی تین فصلیں ہیں:

فصل اول — اس میں قرآن پاک کی تلاوت کے آداب

فصل دوم — اس میں قرآن پاک کے فضائل

فصل سوم — اس میں خاص خاص سورتوں کے خاص خاص فضائل کا اندراج کیا گیا ہے۔

**پڑھ کر ثواب دارین حاصل کریں**

**ہدیہ بالکل معمولی**

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(CD) 3-2/75
مورخہ 19-12-1978 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا دھیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل وضلع فیصل آباد

# فضائل درود شریف

جس میں فاضل مصنف نے مکمل محنت اور انتھک کاوش سے جناب سرور کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم پر درود پڑھنے کے بارے میں احادیث صحیحہ اور اقوال اولیاء اللہ کے ذریعے مدلل اور مکمل جوابات مہیا کئے ہیں اور چار فصلوں اور ایک خاتمہ میں درود وسلام کے فوائد وثواب کے بارے میں تشریح کی ہے۔

| فصل | مضمون |
|---|---|
| پہلی فصل: | درود شریف کے فضائل کے بیان میں |
| دوسری فصل: | درود شریف نہ پڑھنے پر وعیدوں کے بیان میں |
| تیسری فصل: | درود شریف پڑھنے کے مقامات میں |
| چوتھی فصل: | درود شریف کے متعلق حکایات میں |
| خاتمہ: | درود وسلام کے بعض صیغوں کے بیان میں |

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(CD) 3-2/75
مورخہ 19-12-1978 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا
وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل وضلع فیصل آباد

# علوم العارفین

جیسا کہ کتاب کے نام سے ظاہر ہے۔ اس میں منازل سلوک طے کرنے کے متعلق چند اہم مسائل نہایت آسان اور عام فہم پیرایہ میں مصنف موصوف نے اپنی سعی جمیلہ کاوش تکمیلہ سے حل کیے ہیں جن کو پانچ فصلوں میں حسب ذیل عنوانات کے تحت درج کیا گیا ہے۔

فصل اول: وسیلہ کے بیان میں

فصل دوم: توبہ کے بیان میں

فصل سوم: ریاضت ومجاہدہ کے بیان میں

فصل چہارم: تقدیر کے حقائق واسرار کے بیان میں

فصل پنجم: توکل کے بیان میں

# افضل امت یعنی فضیلت خلفاء اربعہ

کتاب ہذا میں مصنف نے خلفاء اربعہ رضی اللہ عنہم کی شان وفضیلت کے بارے میں مکمل اور مدلل بحث کی ہے۔ تمام جوابات قرآن شریف اور احادیث صحیحہ سے بعد از تحقیق و تصدیق دیئے گئے ہیں۔

**اس کتاب کا ہر مسلمان گھرانے میں ہونا بہت ضروری ہے**

آج ہی اپنی عقیدت کا ثبوت دیتے ہوئے منگوا کر
پڑھیں اور مستفید ہوں
ہدیہ بہت ہی کم ہے

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(CD) 3-2/75
مورخہ 19-12-1978 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا
وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل وضلع فیصل آباد

# حقیقت علم

علم حاصل کرنا ہر مسلمان مرد و عورت پر فرض ہے۔ مگر اس کی حقیقت کہ علم کیسا ہو۔ استاد کون ہو؟

معلم و متعلم کی صفات، شاگردی کے حقوق و فرائض آداب و متعلقات، اچھے اور برے علم کی پہچان ان سب باتوں کے علاوہ یہ کتاب حصول علم کے ہر گوشے پر مختصر مگر جامع بحث کرتی ہے۔

اس کتاب میں یہاں مبتدی سالک کے لئے راہیں متعین کی گئی ہیں۔ وہاں منتہی کو بھی آئندہ خطرات سے آگاہ کیا گیا ہے۔ اس لئے ہر مسلمان مرد و عورت کو اس کے مطالعہ سے فائدہ اٹھانا چاہئے۔

ٹائٹل دیدہ زیب اور خوبصورت
ہدیہ بہت ہی مناسب ہے

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(CD) 3-2/75 مورخہ 19-12-1978 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں

ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# حقیقت دنیا

## دنیا فانی ہے

اس کی رونقیں فانی ہیں، دنیا کی یہ چمک دمک، سج دھج، باغ و باغیچے اور محفلیں فانی ہیں۔

## بقاء صرف اللہ کی ذات کو ہے

کتاب ہذا میں مصنف موصوف اس کوشش میں کامیاب رہے ہیں کہ عوام کے سامنے دنیا کی حقیقت واضح کر دی جائے اور عوام کو بتایا جائے کہ خداوند کریم خالق کائنات رسول کریم رسول کائنات صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور بزرگان دین کے نزدیک دنیا کا کیا مقام اور حقیقت ہے۔ دنیا کی بے ثباتی اور حقیقت کا مطالعہ کرنے کے لئے ''حقیقت دنیا'' کو اپنی لائبریری کی زینت بنائیں۔

کتاب ہذا کا سرورق دلکش خوبصورت، کتابت و طباعت عمدہ ہدیہ بہت ہی مناسب (آج ہی منگوا کر استفادہ کریں۔

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(CD) 3-2/75
مورخہ 19-12-1978 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا دھیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# احوال برزخ

جیسا کہ کتاب کے نام سے ظاہر ہے اس میں برزخ (قبر) کے حالات نہایت تفصیل سے لکھے گئے ہیں۔ جن کو پڑھ کر دنیا سے بے رغبتی پیدا ہوتی ہے اور آخرت کی طرف میلان بڑھتا ہے۔ اس میں حسب ذیل تین فصلیں ہیں۔

| | |
|---|---|
| پہلی فصل: | سوال قبر اور اس کے متعلقات میں |
| دوسری فصل: | قبر کے بعض حالات میں |
| تیسری فصل: | قبر کی زیارت، میت کے واسطے دعا کرنے اور اس کے متعلقات میں |



منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(P1) 4-43/94
مورخہ 1994-09-09 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# فضائل و مسائل نماز

## معہ ادعیہ مسنونہ

کتاب ہذا تین حصوں پر مشتمل ہے۔ فضائل کے بیان میں، صحاح ستہ کی تمام کتب سے مدد لی گئی ہے۔

- حصہ اول نماز کے فضائل میں ہے۔
- حصہ دوم میں نماز کے بارے میں تمام مسائل فقہ کی معتبر کتابوں کی روشنی میں تحریر کئے گئے ہیں۔
- حصہ سوم ادعیہ مسنونہ۔ اس حصہ میں حضور اکرم صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی وہ تمام پیاری پیاری دعائیں درج ہیں جو زندگی کے تمام پہلوؤں پر حاوی ہیں۔ کتاب تقریباً چھ سو صفحات پر مشتمل ہے۔ یہ کتاب جہاں مبتدی کی مکمل راہنمائی کرتی ہے وہاں علمائے دین کے لئے بھی نہایت کار آمد ہے۔ اس کتاب کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اس کی موجودگی میں باقی چھوٹی بڑی مسائل کی کتابوں کی ضرورت باقی نہیں رہتی

کتاب ہذا کی کتابت و چھپوائی بہترین ہدیہ بالکل مناسب

**آج ہی منگوا کر استفادہ کریں**

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(P1) 4-43/94
مورخہ 1994-09-09 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260ر۔ب وڈا
وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# انیس المشتاقین فی ذکر رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## سیرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم

## (جلد اوّل)

موجودہ دور میں نبی رحمت رسول معظم صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم پر لکھی جانے والی وہ مکمل و مدلل کتاب ہے۔ جس میں آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی مبارک زندگی کا کوئی پہلو تشنہ تکمیل نہیں رہنے دیا گیا۔ متقدمین کی تو خیر کیا بات ہے ان کی ہر سیرۃ بطور حوالہ پیش کر سکتے ہیں مگر متاخرین میں سے خصوصاً پندرہویں صدی کے ربع الاول میں تصنیف و تالیف کے میدان میں سیرۃ کی یہ کتاب ہر لحاظ سے مکمل و مفصل مدلل ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلم کی زندگی کا کوئی پہلو نظر انداز نہیں کیا گیا۔ قاری کے لئے ہر ہر سطر فیض روحانی کا سرچشمہ ہے۔ کتاب کا بیان وسیع ہونے کی صورت میں دو حصوں اور ضخیم ہونے کی وجہ سے دو

جلدوں میں تقسیم کیا گیا ہے۔ یہ پہلی جلد سولہ فصلوں پر مشتمل ہے۔ گویا اس جلد میں نور محمدی ﷺ سے لے کر آپ ﷺ کے وصال فرمانے تک زندگی کے وہ تمام حالات تحریر ہیں جو تاریخ و سیر سے متعلق ہیں۔ مثلاً نور محمد ﷺ ولادت، رضاعت، نسب، عہد طفولیت قبل بعثت کے تمام حالات، اعلان نبوت، تکالیف کا دور، ہجرت، فتح مکہ، فتوحات، غزوات و سرایا۔ آخری حج اور وصال وغیرہ۔ یہ کتاب تقریباً ۸۹۲ صفحات پر مشتمل ہے۔

نفیس کاغذ، کتابت و طباعت بہترین، سرورق عمدہ اور تمام محاسن طبع سے آراستہ ہے

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(A-IV) 4-43/94
مورخہ 18-03-1996 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نور الحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ ب وڈاوہیلہ
شریف ڈاکخانہ خاص نزد جڑانوالہ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# انیس المشتاقین فی ذکر رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

## سیرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم
## (جلد دوم)

کتاب ہذا حصہ اول کی طرح بے شمار موضوعات پر مشتمل ہے۔ اس کے موضوعات زیادہ تر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی ذاتی خصوصیات پر مشتمل ہیں۔ مثلاً آپ کا حلیہ شریف، مہر نبوت، فصاحت و بلاغت، شجاعت، سخاوت، سماعت، بصارت، شفقت، رحمت، لباس، خوراک، تقویٰ، طہارت، علامات نبوت، معجزات، اعجاز قرآن، اہل وعیال، ازواج مطہرات، حضور کے صحابہ کی محبت، فضائل صحابہ، مناقب اہل بیت خاتمہ، بعض خصائل نبوی کے بیان میں۔ ہر موضوع پر احادیث کا حوالہ دیا گیا ہے۔ مضامین مندرجہ بالا پر یہ کتاب بھی مکمل مفصل اور مدلل ہے۔

[illegible]
[illegible]

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(A-IV) 4-43/94
مورخہ 18-03-1996 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نور الحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# فضائل رمضان المبارک

کتاب ہذا میں رمضان المبارک کے تمام احکام و مسائل نہایت آسان پیرایہ میں تحریر کئے گئے ہیں۔ صحاح ستہ اور کتب فقہ سے پورا استفادہ کیا گیا ہے۔ رمضان المبارک اور روزہ کے متعلق کوئی پہلو تشنہ تکمیل نہیں رہنے دیا۔ اپنے موضوع پر یہ نہایت مدلل اور مکمل کتاب ہے۔ قارئین کی سہولت کے لئے کتاب ہذا کو تین فصلوں اور ایک خاتمہ میں تقسیم کیا گیا ہے۔ تفصیل حسب ذیل ہے:

**فصل اول:** اس میں فضائل رمضان میں پچاس احادیث حوالہ کے ساتھ درج ہیں۔

**فصل دوم:** شب قدر کے بیان میں ہے۔ آیات قرآن اور احادیث مبارک شب قدر کی فضیلت بیان کی گئی ہے۔

**فصل سوم:** اعتکاف کے بیان میں ہے۔ اس میں بھی آیات قرآنی اور احادیث مبارکہ سے سیر حاصل بیان ہے۔

**خاتمہ (۴)** اس میں روزہ رمضان شریف کے تمام ضروری مسائل کا احاطہ کیا گیا ہے۔

**علماء اور تمام اہل اسلام کے لئے نہایت مفید کتاب ہے**

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(A-V) 4-58/98 مورخہ 09-01-1999 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں

ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا دھیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# ہدایت المریدین

منازل سلوک کو طے کرنے کے لئے شیخ کی اتباع نہایت ضروری ہے شیخ کامل اور مریدین کے درمیان صحیح تعلقات قائم ہونے سے ہی مرید، مرید کامل بن کر صالحین کے زمرہ میں شامل ہوسکتا ہے۔ لہٰذا رسالہ ہذا میں انہی امور پر قرآن مجید اور احادیث رسول صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور بزرگان راہ سلوک کے اقوال کے مطابق تشریح کی گئی ہے۔ اگر آپ نے مرید کامل بن کر شیخ کامل کے درجے پر پہنچنا ہے تو آج ہی اس کتاب کا مطالعہ کریں اور اس پر عمل پیرا ہو کر کامیابی حاصل کریں

| | | |
|---|---|---|
| کتاب اعلیٰ | طباعت نفیس | قیمت مناسب |

# ہدایت السالکین

سالکین راہ ہدیٰ، کاملین راہ وفا اور منازل سلوک کے مسافروں کے لئے، اس رسالہ مختصر میں وہ رہنما اصول، قرآن مجید، حدیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم اور بزرگوں کے اقوال اور سلف کی حکایات کی روشنی میں بتائے گئے ہیں۔ جن پر عمل پیرا ہو کر آپ منازل سلوک کی دشوار گزار گھاٹیوں کو طے کر سکتے ہیں۔ عاشقان راہ وفا کے لئے نہایت عمدہ ہدایات ہیں۔

**آج ہی اس کتاب کا مطالعہ کریں اور کامیابی سے ہمکنار ہوں**

**نہایت اعلیٰ طباعت قیمت مناسب**

ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا وسیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل وضلع فیصل آباد

# مراقبہ موت

## یعنی بندہ کا اپنی موت کی طرف توجہ کرنا

محترم مصنف نے کتاب ہذا کو چار فصلوں میں تقسیم کیا ہے:

- **اول** مراقبہ موت کی ضرورت واہمیت
- **دوم** موت کی شدت وسختیوں کا بیان
- **سوم** ان کلمات کا بیان جو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور بعض صالحین نے عالم نزع میں کہے
- **چہارم** حضور صلی اللہ علیہ وسلم، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اور مشائخ عظام کی وفات شریف کا بیان

جیسا کہ کتاب کے عنوانات سے ظاہر ہے قاری کو جان کنی یعنی عالم نزاع کے وقت کی سختیوں اور ہولناکیوں کا پتہ چلتا ہے۔ اس کے مطالعہ سے احساس عمل صالح اور خوف خدا پیدا ہوتا ہے۔ گناہوں سے توبہ کی طرف توجہ بڑھتی ہے۔

پچاس سے زیادہ مشاہیر کے آخری ایام کا تذکرہ دل کو موم کرتا اور پگھلاتا ہے۔ گناہوں سے بچانے والی لاجواب کتاب ہے۔

موت کا ایک دن معین ہے...... نیند کیوں رات بھر نہیں آتی
پہلے آتی تھی حال دل پر ہنسی...... اب کسی بات پر نہیں آتی

[illegible]

ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب
وڈا ومیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل وضلع فیصل آباد

# ھدی المتقین

## یعنی متقی بننے والوں کی راہ نما

کتاب ہذا اردو زبان میں احادیث شریف کا ایسا مجموعہ ہے جس میں نوے عنوانات ہیں۔ ہر عنوان کی مختصر تشریح اور ذیل میں احادیث کا بہت بڑا ذخیرہ ہے جو کہ آٹھ سو صفحات پر پھیلا ہوا ہے جو نہ صرف عوام الناس اور طلبا، بلکہ علماء کے لئے بھی بیش بہا تحفہ ہے۔

اہل علم حضرات جس عنوان پر تقریر کرنا چاہیں اس کے متعلق بے شمار احادیث مل سکتی ہیں۔ احادیث کے مکمل حوالہ جات درج ہیں۔

اگر آپ صحیح مسلمان بننا چاہتے ہیں، احادیث رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے واقفیت حاصل کرنا چاہتے ہیں عالم باعمل بننا چاہتے ہیں زندگی کے کسی عنوان کے متعلق جاننا چاہتے ہیں۔

## تو اس کتاب کا مطالعہ کریں

گھروں میں، مسجدوں میں بطور درس حدیث پڑھیں بہت فائدہ ہوگا۔

[illegible]

ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ ب
وڈا وہیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد جلکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# فضائل ذکر

کتاب میں اللہ تعالیٰ کے ذکر کے فضائل نہایت دلنشیں پیرا میں لکھ دیئے گئے ہیں تاکہ سمجھنے اور سمجھانے میں آسانی ہو اور نفع عام ہو جائے۔ ذکر اللہ تعالیٰ اپنے وسیع معنی کے لحاظ سے نماز تلاوت قرآن مجید اور دعا وغیرہ سب ہی شامل ہے۔ یہ سب اس کی خاص خاص شکلیں ہیں۔ لیکن مخصوص عرف و اصطلاح میں اللہ تعالیٰ کی تسبیح، توحید تمجید، اس کی عظمت و کبریائی اور اس کی صفات کمال کے بیان اور دھیان کو ذکر اللہ کہا جاتا ہے۔ یعنی (۱) زبان سے ذکر کرنا (۲) دل کو بے تکلف ذکر کا خوگر بنانا (۳) دل میں ذکر الٰہی کا اس قدر پختہ ہونا کہ بغیر کسی تکلیف کے دل میں ذکر جاری رہے۔ (۴) ذکر کا چوتھا اور سب سے اعلیٰ مرتبہ استغراق کہلاتا ہے جسے صوفیائی اصطلاح میں فنا فی اللہ ہو جانا بھی کہتے ہیں۔ یہ قلب کی اس حالت کا نام ہے کہ جب کسی رسمی ذکر کے بغیر ہی قلب متوجہ الی اللہ رہتا ہے اور کوئی بھی خارجی عامل توجہ کو اس طرف سے ہٹا نہیں سکتا۔

فضائل ذکر میں فوائد و ثواب کے بارے میں تشریح کی ہے۔ کتاب کا مطالعہ جاری رکھیں تاکہ سکون حاصل ہو۔ اس کتاب کا ہر مسلم گھرانے میں ہونا ضروری ہے۔ اس کے مطالعہ سے آپ کو بہت کچھ حاصل ہوگا۔ آج ہی کتاب حاصل کریں اور مطالعہ جاری رکھیں تاکہ اللہ تعالیٰ رحم فرمائیں۔

# شہادت امام حسین رضی اللہ عنہ

تاریخ اسلام میں حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کی شخصیت جو اہمیت رکھتی ہے محتاج بیان نہیں۔ خلفائے راشدین کے بعد جس واقع نے اسلام کی دینی، سیاسی اور اجتماعی تاریخ پر سب سے زیادہ گہرا اثر ڈالا ہے وہ ان کی شہادت کا عظیم واقع ہے۔ مصنف نے کتاب ہذا میں تمام واقعہ صحیح انداز میں پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔

یزید اور اس کا کردار، امام حسن و حسین رضی اللہ عنہما کے مناقب و فضائل احادیث مبارکہ کی روشنی میں بیان کئے گئے ہیں۔ تاریخی واقعہ کے بعد درس عبرت، برکات محرم اور علامہ اقبال کا خراج عقیدت کے عنوانات نے کتاب کو ازحد مزین اور مفید بنا دیا ہے۔

اس کتاب کا مسلمان گھرانے میں ہونا ضروری ہے۔ اس کے مطالعہ سے آپ کو بہت کچھ حاصل ہوگا۔

آج ہی خریدیے اور مطالعہ کیجئے
منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب

منظور شدہ محکمہ تعلیم حکومت پنجاب بحوالہ نمبر SO(A-IV) 4-24/2001
مورخہ 14-11-2003 برائے سکولوں، کالجوں اور پبلک لائبریریوں
ناشر: صاحبزادہ نورالحق، احمد سعید ڈیرہ صوفیاں چک نمبر 260 ر۔ب وڈا دھیلہ شریف ڈاکخانہ خاص نزد ڈجکوٹ تحصیل و ضلع فیصل آباد

# مصنف کی دیگر کتب

- فضائل قرآن مجید
- انیس المشتاقین فی ذکر رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم (سیرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم) جلد اوّل
- فضائل درود شریف
- انیس المشتاقین فی ذکر رحمۃ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم (سیرت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم) جلد دوم
- فضائل ذکر
- فضائل و مسائل نماز
- فضائل رمضان المبارک
- مراقبہ موت
- ھدی المتقین
- علوم العارفین
- حکایات الصالحین
- شہادت امام حسین رضی اللہ عنہ
- ہدایت السالکین
- مرشد کامل
- ہدایت المریدین
- آئینہ محبت
- حقیقت دنیا
- احوال برزخ
- افضل امت (فضیلت خلفاء اربعہ)
- حقیقت علم
- انہار الاسرار
- تفسیر [illegible]
- شان صحابہ رضی اللہ عنہم
- مناقب حسنین کریمین